یا فتاح

اللہم یا مفتح الابواب الفتوح و الستار فی فتح جنگ
بہادر بالفتح والفتح فی فتح فتحاک
یا فتاح بحق محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین و بحرمت

حضرت محبوب سبحانی سیدنا عبد القادر

مقبول جہانیان
محبوب سبحانی

کتاب جہانتاب در حقیقت اسرار
مقبول درگاہ غوث اعظم سلطان المعظم بادشاہ دکن علم کرم حضرت آصف جاہ نظام الملک
جناب مستطاب المعلی فتح جنگ نواب میر محبوب علیخان بہادر مد ظلہ العالی خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ در عرفان
علی العالمین پرورا حسانہ حسب فرمائش سید جمال الدین بخشی علاقہ دار ممدوح طبع گردید

پیشگاہ عالی

از جانب
شاہ غلام حیدر کرار قادری

مصنف کتاب جہانتاب ہذا عفی عنہ پیشکش شد یا حیدر کرار المدد

در مطبع عزیز دکن واقع حیدرآباد چھپتہ باہتمام منشی امیر حسن منیجر طبع گردید

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین و الصلوٰۃ و سلام علی رسولہ محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین اگرچہ تقریظ
سے علما کی وقعت کتاب کی ہوتی ہے مگر یہ طریقہ ایسا ہے کہ اپنی جہانچہ کو جبراً میٹھی
کہلانا ہے اگر کھٹی ہے میٹھی کہلانا فضول جب میٹھی ہی ہے تو اوسیکا وجود
ثبوت میٹھائی مین کافی ہے عطار عطر کی عمدگی عطارون سے ثابت کرے
فی الواقع عمدہ نہین ثبوت سے کیا مفاد جب عطر خود عمدہ ہے محتاج
ثبوت نہین "عطر خود ببوید نہ کہ عطار گوید" ہان جوہریان خوردہ بین
خود ہی پرکین سانچہ یا جھوٹہ کہدین جب سانچہ کہدین تو جوہر کی عزت
ہی ہمنے تو اپنی اشرفی کھری دلی غش جانکر پیشی مین مشتریان حق بین
کے بیخوف و خطر پیش کر دئے ہین بقول آنکہ اپنی اشرفی کھری ہی بر بازار دو ہری
مگر پرکنے والے پرکین تو کہرا کہوٹہ محک امتحان سے کہلے ولیکن اب ہم جوہریان دقیقہ سنج سے
اپنے گوہر مقصود کو ھدف بطون سے ظاہر کر دئے بغیر رہ نہین سکتے وہ یہ ہے اگر خطا
باشد بپوشند کہ الانسان مرکب من الخطائے والنسیانؔ وگرنہ بجید
کلمات تقریظی بفرمایند کہ عزت الانسان علی اللسان الانسان انتہی

یا حیدر کرار اغثنی المدد

# حسبی اللہ و نعم الوکیل

کتاب نایاب و نسخہ نادر بی بدل و بے نظیر فی العلم الجفر والتکسیر در توصیف سلطان دکن

خلد اللہ ملکہ و دولتہ از تصنیفات حضرت مشائخ شاہ غلام حیدر گرامی صاحب قادری دام اللہ عرفانہ

مسمّی بہ

# سرّ محبوب شاہی

عرف

مقبول جہانی

حسب فرمائش سید جمال الدین صاحب بخشی جاگیردار رامتاپور

در مطبع رشید دکن باہتمام محمود شریف طبع و مزین گردید

وزیر حسین شاگرد رشید حسو خان





بسم اللہ الرحمن الرحیم

یہہ کتاب جہانتاب سن تیرہ سو نو میں مرتب ہوئی لیکن کل امر مضمون باوقات

طبع نہیں ہوئی و رئیو لاحباب سید جمال الدین صاحب بخشی علاقہ حضور پر نور

جاگیردار موضع رامتاپور شاید توصیف کتاب ہذا اشاعت فرمائی تھی

فقیر کو ایک رقعہ تحریر فرمائے ۔

نقل رقعہ سید جمال الدین صاحب بخشی

معظم مکرم مصدر لطف و کرم جامع معقول و منقول واقف فرعہ

اصول دانائی نکات معنی سرخیل علمائی نکتہ دانی حقیقت آگاہ معرفت دستگاہ

جناب شاہ غلام حیدر کرار صاحب قادری زاد اللہ عرفانہ ۔

بعد از ابراز لوازمہ تسلیمات خاطر فیض اثر پر روشن ہو۔ بہت دن سے

ملاقات نہین ہوئی آج بالکل دل چاہتا ہے کہ آپ سے ملون اور میری طبیعت

کچھہ علیل ہے چاہتا ہون کہ آپ سے معالجہ رجوع کرون کیونکہ اہل اسلام

کے لئے اسمائے الٰہی سے افضل کوئی علاج نہین مگر کیا کرون باعث

علالت ہمت نہین کہ حاضر خدمت ہون۔ سواے اسکے میرے یہان

کل کچھہ نیاز شریف بھی ہے دعوت کا رقعہ بھی علٰحدہ مرسل خدمت

ہے امیدوار ہون کہ حضرت قدم رنجہ فرماکر ممنون و مشکور فرماینگے

علاوہ ازین زیادہ تر سماعت کتاب جہانتاب سر محبوب شاہی

کا ہون۔ مراحم بزرگانہ سے مشتاق کو محروم نہین فرمائینگے

سواری کل حاضر خدمت ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ زیادہ حد ادب فقط سید جلال الدین

جب یہ رقعہ فقیر نے دیکھا مجبور رہا کیونکہ یہ معتقد فقرا ایسے ہین کہ

جنکی نظر کم دیکھی جاتی ہے نہایت صدق ارادت فقرا و مشائخین

سے رکہتے ہین سچی نیک مرد جنکے مکانمین دایم غربا و مساکین

ہین حالانکہ ایسے کچھہ انکی معاش نہین جیسا اون کا دل ہے

اپنی ذات پر تکلیف اوٹھاتے ہین مگر کار خیر مین دست کوتاہ

نہین کرتے حضور پرنور دام اقبالہ کے سچے خیرخواہ جان نثار ہین کیونکہ

یہ فقیر بھی بارہا ان کو دست بدعا دیکھا کیا ہے اگرچہ در دولت قدوم

میمنت لزوم سے ان دام دولتہ کے دور ہین دایم اس

دوری و مہجوری سے رنجور ہین لیکن اون کی وہ نمک حلالی ہے کہ

نام کتاب سنتے ہی بیقرار ہوکر تشتاق سماعت فرمائے مجھکو بھی لازم ہے

کہ ایسے شایق محروم نہ رکھون پس یہہ فقیر معہ کتاب جہانتاب

دعوت مین ان کی گیا بعد فراغت خورد و نوش کتاب سماعت فرمائے

ایسے مضطرب و بیقرار ہوے کہ رشک ماہی بے آب تھے پس
انے لگے کہ اب مین یہ کتاب چھاپنا تاب آپ کو دینا ہی ہنین مین خود
س کو طبع کرکے شایع کرونگا حیف ہے کہ جس مین ہمارے
ناء نعمت کی توصیف ہو ہم دیدہ و دانستہ اس کو چشم خلایق سے
ستور رکھین ہماری نمک حلالی سے بعید ہے الغرض بہت
جد و جہد سے اقرار فقیر سے لیکر کتاب واپس دئیے
زر دوم مبلغ کشمیر فقیر خانے کو مع تحریر ہذا بھیجدئے۔

ل تحریر۔ بعد ادای آداب عرض ہے اس کم بضاعت کو قبول
کر اور کتاب کے چھاپنے مین صرف فرمائیے۔ سید جمال الدین بخشی
ب نو بہیہ فقیر شایع کرنے پر کتاب ہذا کے مجبور ہو کر ماہ مبارک
دستگیر مین کارروائی چھپائی کو جاری کر دیا۔ السعی منی والاتمام من اللہ

سبحانی حضرتنا سیدنا مولانا ابومحمد سید عبدالقادر الحسنی والحسینی
جیلانی رضی اللہ عنہ کی عنایت پاک در نظر رحمت اگرچیکہ کل سلاطین
حیدرآباد دکن صان اللہ عن الشر والفتن پر تو ہونگی مگر علی الخصوص
ہمارے پادشاہ فرمان روائی حال آصف جاہ نظام الملک بادشاہ
دکن جناب نواب میر محبوب علیخان بہادر خلد اللہ ملکہ وسلطنتہٗ
وضاعف علی العالمین برہ واحسانہ کے حال فضیلت مآل پر نہایت
درجہ ثابت ہوتی ہے اور بلکہ آن دام دولتہ ازل سے
مقبول درگاہ آنحضرت رضی اللہ عنہ معلوم ہوتے ہین اس فقیر کو
کئی دلائل باطن وظاہر سے ثابت ہوا ہے اور کل دلائل قابل اظہار
نہین ہین کیونکہ اسرار پوشیدہ کے اظہار مین ممانعت ہی
مگر چند دلائل کا اوس مین سے بلا اظہار گزیر بھی نہین ہی د لوگ

طبیعت متقاضی ہے کہ ظاہر کران اسرار پوشیدہ سے [illegible]

کیونکہ امر حق کو چھپانا بھی جائز نہین ہے ورسوا[illegible] کے اظہار [illegible]

اِس سر پوشیدہ کے چند مفاد عظیم بھی پیش نظر ہین۔

**فایدۂ اوّل** ۔ یہ کہ آن دام دولتہ اپنے مراتب خداداد سے

اگرچہ کہ واقف ہونگے کیونکہ بادشاہون کے قلوب نورانی

ہوتے ہین مگر شان داران اپنے شان کا نشان دینا خلاف شان

سمجھتے ہین مجکو لازم ہے اوس شان عالی شان کو بصورت نشان

بلند کرے تاکہ سایہ مین اوسکے مخلوق مستفیض ہون۔

**فایدہ دوم** ۔ یہ کہ کل فضلہ خواران ریاست اپنے بادشاہ

اسلام کے مراتب باطنیہ سے واقف ہون گے تو رجوع بصورت

اعتقاد باطنیہ بھی ہونگے۔

فایدہ سوم - یہ کہ بعض مردم بے سمجھہ نسبت مین بادشاہون و

حکامون کے گفتگو ناجائز بھی کرتے ہین یہ بادشاہ ایسے نہین

جو شخص کہ غائب مین زبان دراز ہوگا تو عتاب مین انحضرت رضی اللہ

عنہ کے گرفتار ہو کر مبتلائی رجعت ہوگا لہذا بہ اختیار کرنا ضروریات

سے ہے -

فایدہ چہارم - یہ کہ فقرائی بزرگوار جمیع خاندان پاک علی نخصوص

خاندان عالیہ غوثیہ رضی اللہ عنہ کو یہہ نسبت معلوم ہو تو ضروری

دعاگوئی مین کوتاہی نہین فرمائین گے دعا کرنا اون کا ایسا نہین

جو مدام کرتے ہین بلکہ واجبات بسے جانین گے اور دلون فیض

منزلون مین اون کے محبت آن دام دولتہ کے ہوگی -

فائدہ پنجم - کل مخلوق شاہی کے دلو مین وقعت باطنیہ اس

ست ہ ... حال جاری رہے ہونگے۔

فائدہ ششم ۔ یہ کہ جب تک کہ عالم دنیا مین یہ کتاب کا وجود

موجود رہے گا نام ہمارے شاہ عالم پناہ کا روشن مثل آفتاب

جہانتاب رہے گا انشاء اللہ تعالی چنانچہ شاہان پیشین کے نام

مصنفان متقدمین علوم تواریخ وغیرہ اور فنون وغیرہ مین کتب ہائے

بے نظیر تصنیف فرمائے ہین جس سے آجتک نام آوری ہے اور

بعض بادشاہان اور امرایان جلیل القدر بڑے بڑے شہر وقلعجات

وقصبات ومساجد ویاکوئی عمارات کے بناسے دنیا مین اپنا نام باقی

رکھے ہین ایسی اصل نام مردون کا تختۂ دنیا پر ایسے امور مین باقی

رہجاتا ہے پس ایسی ہی مفاد سے جو نادرات خداداد خلقتی

ذاتی ازلی جناب نواب آصفجاہ نظام الملک میر محبوبعلیخان بہادر خلد اللہ الملکہ

وسلطنتہ والی مسلمانان وحاکم حیدرآباد دکن صانہ اللہ عن شر الفتن
کے ہین سونہایت پیرو دکے ساتہ چند اسرار قابل اظہار ظاہر کئے
جاتے ہین سواے اسکے لاکھون کرورون مین یک شخص نادرالوجود
عجیب الخلقت دینی ویا دنیوی ہوتا ہے تو سیکڑون سال خلایق
مستفیض اوس وجود نیک بو دسے ہوتی رہتی ہے اب یہان نادرالوجود
عجیب الخلقت ظہور سعادت ذات والاصفات آنج ام دولتہ ہے
کیونکہ کئی اسباب نادرات وجود فیض نمود مین آنج ام دولتہ کی جمع ہین اور آگے
اس کتاب مین آتے ہین انشا اللہ تعالے تو بس عاملین نے اسی وجود
بزرگ کے وسیلہ سے جناب مین بزرگان دین یعنی جس بزرگ کی
عنایت اوس وجود پر ہوتی ہے وسیلہ سے اوس وجود کے جناب مین
اون کے ملتجی ہوتے ہین فی الفور مراد برآتی ہے انشا اللہ تعالی

اسکی صل اللہ پاک کی جناب مین وسیلہ سے انبیاؤن کے اور رسول
مقبول صلعم کے جناب مین وسیلہ سے آپ کے آل پاک اور اولاد پاک کے
اولیا اللہ کی جناب مین اونکی چہائے ہوئے وسیلہ سے التجا کرتے ہین
چنانچہ حضرت قنبر کے وسیلہ سی درگاہ بادشاہ ونین اسد اللہ الغالب
کرم اللہ تعالے وجہہ مین مقبول عرائض مستمنداں ہین ایسا ہی آن
دام دولتہ کی ذات نیک صفات پر عنایت بے حد و رحمت بے پایان
ابتدائی خلقت سی جناب پیر دستگیر رضی اللہ عنہ سے کہ کئے دلائل
سی جو آگے آتی ہین پائی گئے تو چاہا مین کہ یک کتاب فن عمال
مین وہی عمال جو خاص یا زدہ اسمای پاک سی آن حضرت کے بذریعہ
اسمائی آن دولتہ منیح قواعد بسط عریضہ علم جفر کے مرتب کردن
کہ مخلوق کو عنایت آنحضرت جو اوپر اپنے بادشاہ اسلام کے

ہی سو معلوم ہوا اور اِس کتاب کے عمال سے مستفیض ہون اور عالم
دنیا مین نام نامی آن دام دولتہ کا مثل آفتاب جہانتاب ساطع ولامع
رہی اور دعا سی مستفیضان عمال کے آن دام دولتہ مع عیال و آل
و سلطنت تا یوم القیام قایم رہین لہذا یہ رسالہ چند ورقی نام سے
آن دام دولتہ کے علم جفر قواعد بسط عرلضیہ مین ترتیب دیا مین
اور نام اِس رسالہ کا سرّ محجوب شاہی عرف مقبول جہانشیہ رکہا یہ نام
گیارہ حروف سی مرکب ہی برعایت کتاب ہذا کیونکہ اس مین گیارہ گیارہ کا
ہی بحث ہی اور یہ کتاب اوپر چار اسرار و چار سر ہر سر گیارہ گیارہ
نکات جملہ چار گیاری چوتالیس نکات اور یک خاتمہ سے مرتب
ہی اب حضرات خیرخواہان ریاست اور علی الخصوص علمائی فن
ہذا کے خدمات مین عرض ہی جہان کہین علم و فن کی بحث و عبارت

وزبان مین حرف سہو وخطا کا ملاحظہ فرمائین گے تو کدنک اصلاح سے

چہیل دین گے اور جن جنکو مفاد اس کتاب جہانتاب سے ہووے تو

دعائے خیر سے وس بادشاہ اسلام ادام اللہ فیضہ کو اور اس فقیر کو

یاد فرمائین گے کہ ان اللہ لا یضیع اجر المحسنین ۔

اسرار اول ۔ دربیان اسراری کہ در بطن اسمائے آن سلطان دکن است

اسرار دوم ۔ کہ در تولد فیض جود آن بادشاہ اسلام است ۔

اسرار سیوم ۔ اسراری کہ در تخت نشینی آن حاکم مسلمانان است ۔

اسرار چہارم ۔ اسرارے کہ در دستخط خاص یا محبوب بودہ است

سرّ اول ۔ کیفیت اسم اول آن ام دولتہ مع یازدہ نکات ہر نکتہ

عمل یک حرف ۔

سرّ دوم ۔ کیفیت اسم دوم آن ام دولتہ مع یازدہ نکات ہر

نکتہ عمل یک حرف

سر سیوم ۔ کیفیت اسم سیوم آن ام دولتہ مع یازدہ نکات ہر

نکتہ عمل یکحرف

سر چہارم ۔ کیفیت اسم چہارم آن ام دولتہ مع یازدہ نکات

ہر نکتہ عمل یکحرف خاتمہ بیان متفرقات ۔

اسرار اول ۔ اسراری کہ در بطن اسمای آن سلطان ذکر است

اب چند دلائل بزرگی مین آن ام دولتہ کے پیشکش ناظرین کئے جاتے ہین

جانو صاحبو جناب پیر دستگیر رضی اللہ عنہ کے بہت اسمائی پاک ہین

خصوص نود و نہ نام معود ان کل اسماسی یازدہ اسما اسمائے

اعظم ہین جو مشہور و معروف ہین بر ایںمعنی یازدہ عدد خاص نسبت

آنحضرت رضی اللہ عنہ ہین اور سوا اسکے نام مبارک مین آنحضرت کے

جو محبوب سبحانی رضی اللہ عنہ ہی یازدہ حروف ہین اور غوث الصمدانی
رضی اللہ عنہ مین بھی یازدہ حروف موجود ہین اور غوث محی الدین
رضی اللہ عنہ مین بھی یازدہ حروف ہین اور قطب محی الدین رضی اللہ عنہ
مین بھی یازدہ حروف ہین اور سید محی الدین رضی اللہ عنہ مین بھی گیارہ
ہی حروف ہین اور یہ نام کل گیارہ نا مونمین اوّل ہی اور اس نام پاک
کے بعد شیخ محی الدین رضی اللہ عنہ ہی اسمین گیارہ ہی حروف ہین اور
بادشاہ محی الدین رضی اللہ عنہ جو لفظ شاہ کا معنی ہی اسمین بھی گیارہ ہی حروف
ہین یہ محض کرامت آنحضرت ہی رضی اللہ عنہ اس لئے یازدہ عدد
مقبول آنحضرت ہی یازدہم شریف کی بنا ہی باعث ہونے مقبول
یازدہ عدد و یازدہ اسمائے آن حضرت کی ہے پس یازدہم شریف کا
اسرار بھی یہی ہے جو فقیر عرض کیا یہ سبب باطن ہی بصورت ظاہر اور

اسباب ہونگی ورنہ سوائے اسکے اللہ جل جلالہ وجل شانہٗ کے بہت
اسمائے پاک ہین نودو نو اسما اوسمین اسمائے اعظم ہین اور اون نودونو مین چہل
اسمائی شریف اسمائی اعظم ہین اور چہل اسما مین سے گیارہ اسمائی مبارک
باری تعالی اسمائی اعظم ہین اول سے گیارہ تک یہ کل اسمای اعظم
ہین اوس گیارہ مین گیارہوان اسم مبارک کا اسم اعظم ہے وہ یہ ہے
یاکبیر انت اللہ اب ہم یہان وجہ اسم بزرگ خدا کا عرض نہین کرتے
خوف طوالت سی ہان علمائی فن خدا کے ارشاد پر پورا پورا عرض کرنا ہوگا
انشاء اللہ تعالے اب خیال کیا چاہیئے کل اسمائی چہل اسما مین یہ اسم اعظم
بھی گیارہوان ہی ہے اور اس اسم اعظم مین بھی گیارہ ہی حروف ہین اور
یہ اسم مبارک جامع ہے کل اسما کا اگر یہ اسم اعظم کی صفت کرون تو
دفتر ہو غرض یہ کہ کل اسما کا اثر فقط یک یہ اسم اعظم مین ہے او حضرت

پیر دستگیر رضی اللہ عنہ کے یازدہ اسمائی پاک منسوب مین اسی اسم اعظم سے
سوا سوے اسکی یازدہ اسم باری تعالے سے یازدہ اسم آنحضرت رضی اللہ عنہ
منسوب مین اور خصوص سید محی الدین عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ منسوب
ہے اسم اعظم باری تعالی یا کبیر انت اللہ اور باقی کل اسماے جناب پیر دستگیر
رضی اللہ عنہ ولی محی الدین رضی اللہ عنہ وشیخ محی الدین رضی اللہ عنہ
اصل یہ کل اسماے پاک وسی اسماء باری تعالے سے منسوب ہین اور یہ کل
نامون کی بھی حروف گیارہ ہی ہین اور سوائے اسکے غوث محی الدین رضی اللہ عنہ
اور حضرت قطب محی الدین رضی اللہ عنہ جو مشہور و معروف ہین گیارہ
ہی حروف ہین ہمنے بار بار عرض کیا اتہا - آمدم بر سر مطلب اب سوال
کیا جاتا ہے اہل انصاف سے جس شخص کو نسبت آنحضرت کے اسماء پاک
سے ہو اوس کا کیسا کچھ رتبہ ہوگا اور وہ شخص کیا کچھ مقبول و پسندیدہ

ومورد عنایات آنحضرت رضی اللہ عنہ کا ہوگا یا نہین اب یہ فقیر خود ہی
عرض کرتا ہی جسکو نسبت کسی طرح کے باکم از کم نسبت سگ کوئی بخوشیہ
بھی ہی تو وہ شخص مقبول آنحضرت ہی رضی اللہ عنہ اور جب حضرت کا
مقبول ہی تو پسندیدہ شاہنشاہ دو جہان سلطان انس و جان رسول
اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا بھی ہے جب آپکا پسندیدہ ہی ضرور
پسندیدہ حضرت جناب باری جل جلالہ وجل شانہ کا ہی للہ الحمد
وہ شخص حاکم الوقت فرمارواے دکن حال جناب نواب محبوب علیخان
بہادر خلد اللہ ملکہ وسلطنتہ ہی کہ صدر نام آن دام دولتہ محبوب علیخان
دام اقبالہ ہی اس نام کے بھی گیارہ ہی حروف ہین اور دوسرا نام نامی
آن دام دولتہ کا جناب محبوب الدولہ ہی اوس کے بھی گیارہی حروف
ہین اور تیسرا نام نامی آن دام دولتہ کا جو جناب محبوب بادشاہ ہی اوسکے

بھی یازدہ حروف ہین اور چوتھا نام نامی آن دام دولتہ کا جو میر محبوب علیخان
ہی لفظ میر سے تا علی پورا نام ہی یہان خانی ادباً لکھا گیا اس نام کے بھی
گیارہ ہی حروف ہین اب کوئی صاحب نواب میر محبوب علیخان بہادر
خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ تک یک ہی نام قرار دیکر کے فرماوین کہ اس نام مین
گیارہ حروف نہین تو یہہ بات دوسری ہی فقیر نے تو جسکو نام لکھنے مین
اس کا ذکر کیا اور سوائے اس کے کسی بادشاہ یا امرائی جلیل القدر کے
کسی نامان اصلی و خطابی ہوتے ہین تو مختلف المعنی اور تعداد حروف
مین بھی کم و زاید ہوتے ہین کل نامو نمین حروف ہم تعداد اور ہم معنی
بلا تقرر بہ طور خود ہونا محال و غیر ممکنات سے ہے اب خیال کرنا چاہیے
چارون نامو نمین بھی آن دام دولتہ کے بلا اختلاف معنی کے سوائے
تعداد حروف مین بھی گیارہ گیارہ ہی حروف ہین پس فرماؤ یہہ

بادشاہ کی بزرگی مین کونسی دلیل شک اور یا قی ہی اگر ہیر پیش ہوتا کہ ادو

دلائل صدا دفعہ عرض کیا جاے اور سوا اسکے آن ام و للتہ کے چار دو

نامون مین جو عرض کیا ہر یک نام مین گیارہ گیارہ ہی حروف ہین

تو چار گیارے چوالیس حروف ہوتے ہین عدد چوالیس کو ۴۴

استنطاق کیا تو یعنی عدد کے حروف بنایا چار کا حروف دال

چالیس کا حرف میم جملہ دم یہ دو حروف محی الدین رضی اللہ عنہ کے

اس شاہ کو چہوڑے ہین اور اس دو حرف کو بھی حسب القواعد

علمائے جفر مداخل استنطاقیہ داخل حروف ادا کیا تو چوالیس ۴۴

تھے سو چوالیس ہوئے استنطاق مین دم پیدا ہوئے - غوث

پاک رضی اللہ عنہ کا دال اور میم مجذوب سبحانی رضی اللہ عنہ کو موجود

پایا اور چوالیس کے مطابق قانون علمائے جفر استخراج اسم اعظم کے استخراج

اسم کیا تو ہم عدد یاز دہ اسمائی پاک سے آنحضرت کے رضی اللہ عنہ
ولی اسم اعظم برآید ہوا یہ اسم اعظم بھی پیر دستگیر رضی اللہ عنہ کا ہے
نہایت تعجب اس فقیر کو معلوم ہوتا ہی عقل کو حیرانی ہی اس کیفیت پر یہ فقیر
گمان قوی کرتا ہی کہ اگر اللہ چاہے تو آن دام دولتہ چہیالیس سال کے
عمر مین درجۂ ولایت کو پہونچے گا اور سلطنت ظاہری بھی کرین گے
کیونکہ چار ون ناموں کا یک باطن اسم ہی واسم ولی ہی اور ین تخت
نشینی کا بھی یک باطن ہی وہ باطن بادشاہی ذکر اس کا آگے آتا ہی
انشاء اللہ تعالے یہ دو نو قوی دلائل سے آن دام دولتہ کا باوصف
بادشاہت ظاہری کے بادشاہ باطن بھی ہونا لازم آتا ہے
بادشاہت باطن ولایت اونا دوسکی خدمت ہی ۔ الحاصل سوائے
اسکے یہ اسم پاک ولی محی الدین رضی اللہ عنہ کے بھی حروف گیارہ

ہی ہین الحمداللہ کہان تک یہ بادشاہ سعادتمندازلی کو عنایت
جناب بادشاہ دوجہانی محبوب سبحانی رضی اللہ عنہ کہری ہوئی ہی
کہ اپنے دائرہ سے باہر قدرہ ہونے نہین دیتی ماشاء اللہ۔ حروف
اسماء آن دام دولتہ کہ نسبت بہ اسمائی مبارک آنحضرت رضی اللہ
عنہ میدارند۔

جاننا چاہئے یہ اسم مبارک آن دام دولتہ کا درجہ اول مین آپی ہی
بقول علمائے جفر استنطاقیہ ور بقول علمائی جفر طبعی مع حروف
استنطاقیہ بلا اختلاف ہر سہ قول بادی ہو سکے باعث واسطے
اثر فتوح مال وجاہ کے بی نظیر ہی لہذا نام بزرگ ہذا اول مین عرض
کیا جاتا ہے جانو حضرات اس اسم کے گیارہ حروف ہین ہر یک
حروف کی نسبت ہر یک اسم اعظم جناب پیر دستگیر رضی اللہ عنہ

کے ساتھ ہی چنانچہ حرف اوّل میم حروف مقطعات اوس کے ہم

ہی م سر حرف جو درجۂ عشرات مین تھا اول درجہ مین یعنی درجۂ

احادات مین آیا ہے لہذا اعداد اوسکے درجۂ احادات کے لئے جائینگے

بجائے چالیس کے چار یہ چار بقول علمائی استنطاقیہ دال بنا اور

حرف ہی بجائی خود بحال کیونکہ اپنے درجہ مین ساکن ہے یعنی بادی

مقام باد مین مقیم اور حرف میم ثانی جو تیسرے درجہ مین واقع ہے

عشراتی میات کے درجہ مین آیا ہے یہ حرف ترفع مراتب سے نون

بنا نون ترقی مین سین پس حرف س ہوا جملہ بسط مسلّم مین د ی

س یہ تین حروف حاصل ہوئے ــــ اسکو بسط قلب کیا گیا س ی

د ہوا پھر اس کو مرکب کیا گیا تو لفظ سیّد بنا پس معلوم ہوا حرف میم

متعلق ہے اسم پاک سے حضرت جناب سیّد محی الدین سیّد عبد القادر

جیلانی رضی اللہ عنہ کے دیگرانیکہ حرف میم کے اعداد چالیس

ہوتے ہین ترقی مین پنجاہ پر ساٹھ استنطاق مین م ن س

یہ تین حرف تنزل مین د ہ و ہوئے —

## خلاصہ

جاننا چاہیئے حرم میم مقطعات سہ حرفی ہونیکا وجہ ترقی مراتب

ثلاثہ کیا گیا میم سے نون بنا نون سے سین ہوا چنانچہ یہ م ن س

بار دیگر یہی تین حروف کہ مرتبہ عشرات مین ہین سہ حرفی کہ باعث

تنزل ثلاثہ کیا گیا یعنی مرتبہ احادات مین میم دال بنا نون ھا ہوا

سین واو چنانچہ یہ تین حرف ہوئے د ہ و پھر یہا نسے دال

بقول علماے تنصیف با بنا اور ھا بقول علما تضعیف یا بنا اور

واو بقول بعض علما ترفع مراتب سین ہوا یہ تین حرف برآمد ہوئے

ب - ی - س - بار ثانی میم حرف اوّل یعنی مصدر آن مشتقات
کا طریق علما ی ترقی سے نون بنا چنانچہ ن اور نون بھی پھر
ترقی مین سین ہوتا مگر تکرار ثلاثہ کی صورت مین استخراج ہذا ختم ہوا
منجملہ حسب اقوع مراتب بسط مسلّم مین یہ سطر دس حرفی مستخرجہ ہوئی
م - ن - س - د - ھ - و - ب - ی - س - ن - علمائی جروف کو
غور فرمانیکی جای ہے یہ حرف میم بھی جو یک حرف ان گیارہ
حروف سی آن ام دولتہ کے ہی استخراج مین اسکے بھی گیارہ ہی
حروف برآمد ہوئے یہ دس حرف جو لکھے ہین اور یک سین ہی
استخراج پاتا جملہ گیارہ حرف ہوتے ہمنے بہ لحاظ ترقی ثلاثہ اور
بوجہ تکرار ثلاثہ چھوڑ دیا الحمد اکبر کیا کیا نسبت خاص یازدہ اسمائے
پاک جناب پیر دستگیر رضی اللہ عنہ سے آن ام دولتہ کے نامون کو

ہی کہ عقل کو بحر حیرانی راہ نہین الحاصل ہمنے بقانون طرح موالید ثلاثہ

انتخاب حرف کیا حرف سیوم سؔ لیا حرف سیوم وؔ لیا سوم سؔ لیا باقی

رہا یکحرف نون تو اوس کی شرکت سی ابتدائی سطر سی حروف سیوم نؔ لیا پہر حرف

سیوم ہؔ لیا پہر حرف سیوم یؔ لیا حرف سیوم دؔ لیا حرف سیوم

بؔ لیا پہر حرف سیوم نؔ لیا اب یہان نون کو چہوڑ کر شمار کیا تو ابتدا سے

شمار کرنا ہوگا وہی حروف حاصل ہون گے جو ہو چکی بنا بران ختم استخراج

کا ہوا جملہ دس کے دس حروف ہاتہہ آئے چنانچہ ہذا السطر الانتخاب الطرح

المفرد علی الموالید الثلاثہ من القواعد الجاریتہ لجمیع العلمائے الجفر الاحمر او ابیض

س و س ن ہ ی م د ب ن

اس سطر سے بھی لطرح مرکب لطرز علمائے ترتیب السطور حروف

حاصل کیا یعنے اوپر چار قسم کی طرح کیا۔ اول طرح الثلاثہ دوم طرح

الاربعہ سیوم طرح خمسہ چہارم طرح الستہ طرح اربعہ خمسہ مین جس حروف پر طرح راست کیا اور وہی حروف پر طرح قلب بھی عمل مین لایا طرح ثلاثہ وخمسہ کو اوپر حال اوس کے بحال رکھا چنانچہ یہ ہے

انتخاب ہذا الحروف المستحصلہ المفرد

فی الطول طرح الاربع حصلہ ن } فی العرض او قلبہ حصلہ س } فی الطول طرح الخمہ حصلہ ب } فی العرض او قلبہ حصلہ

فی العرض طرح الاربع حصلہ م } فی الطول او قلبہ حصلہ ن } طرح الثلاثہ فی الطول حصلہ س

طرح الثلاثہ فی الطول حصلہ ی } طرح الثلاثہ فی العرض حصلہ د } طرح الستہ حصلہ و

اب کل طریق سے منتخبہ حروف کی تکرار ثلاثہ کے باعث حصر قاعدہ

جا ن کے ختم کیا گیا اور وہی حروف یکجا ہی ہین سطر لبسط مسلمہ کیا

# چنانچہ

ن س ن ب ہ م ن س ی د و

یہہ حروف مفرد سطر جواب ہین مرکب اوسکا یہہ ہے

نَسَبُہٗ مِنْ سَیّد

الحاصل حرف م کہا منسوب ہون مین سیّد سے یعنے اسم پاک حضرت سید محی الدین سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ سے با اگر ہ کی ضمیر کو راجع طرف غائب کے کرے تو یہہ معنی ہی منسوب ہے۔ حرف میم سید سے اب باقی رہا حرف واو شریک جواب نہین ہوا تو معلوم ہوا حرف عطف ہی اور مستحصلہ کا ختم ابھی نہین ہوا آگے کچہہ اور خبر برآمد ہونیوالی ہی وہ طالب ہے کوئی اور قواعد کی مگر ہمکو یہان اسی قدر ضرورت تھی لہذا ختم استخراج کیا

مستحصلہ حرف میم با تمام رسید کل دس حروف نام نامی ان

دام دولتہ کے باقی کے دس اسمائے پاک جناب پیر دستگیر رضی اللہ عنہ سے منسوب

ہین شرح ہریک حرف کی کرکر استخراج ہر یک حرف کا کرنا ہو نہیں سکتا

کیونکہ کتاب کو طول ہوگا لہذا استخراج کرلے کر فقط مستخرجہ لکھدیتے ہین ا

یک ہی حرف کی شرح کافی ہے واسطے ہونے دلیل کل حروف کے انتہا

## محبوب الدولہ خلد اللہ ملکہ

جاتو حضرات اس نام کے بھی گیارہ حروف ہین ہمنے آگے ہی عرض کر دیے ہین

اور وہ گیارہ حروف بھی گیارہ ہی اسماء پاک سے آنحضرت رضی اللہ عنہ کے

منسوب ہین مگر محبوب علی خان اور محبوب الدولہ خلد اللہ ملکہ مین

حرف با تک تو استخراج مین اسم کے اسماء اعظم آنحضرت رضی اللہ عنہ کے ایک ہی صورت

ہی مگر یہان سے حرف دوسرا ہونے سے اسماء اعظم منسوب دوسرے ہین اور محبوب بادشاہ خلد اللہ ملکہ مین حرف با تک تو برابر ہی لیکن

بادشاہ کو بابسے استخراج مین حرف علیحدہ ہی اور نام نامی میر محبوب علیخان
خلد اللہ ملکہ اسمین بھی بلا لفظ خان کے تعداد حروف مین گیارہ ہی
حرف مین ہین یہان لفظ خانی اوبالکہا الحاصل اس نام کی حروف اختلاف سے
سات اسمائی آنحضرت رضی اللہ عنہ کے منسوب ہین اور آگاہ ہونا چاہیے
کہ جس نام مین آن دام دولتہ کے حروف مکرر یکرر تکرار کئی ہین
تو کل حروف تکراریہ کا منسوب اسم پاک ایک ہی نہین ہوگا بلکہ علیحدہ
ہی چنانچہ محبوب علیخان دام اقبالہ کے میم سے حضرت محی الدین رضی اللہ عنہ
اسم اعظم استخراج پایا ہی میر محبوب علیخان دام اقبالہ مین حرف
میم تکرار کیا ہے یعنے دوبار جو آیا ہے یہ ہی اسم مبارک آنحضرت
رضی اللہ عنہ کا اس حرف میم کے استخراج سی بھی برآمد ہونا تھا نہین جو
اسم مبارک منسوب ہے وجہ اسکی یہ ہی نام نامی اول مین آن دام دولتہ

کے جو حرف میم سہ حرفی عشراتی مقام احاد مین آیا ہی اوسکے عدد

ذاتی عشراتی چالیس کے سوای عدد مکانی احادانتے چار بھی

لیا گیا ہی اور پیر محبوب علیخان خلد اللہ ملکہ مین جو حرف میم چوتھے

درجہ مین تکرار کیا ہی درجہ الف مین اوسکے چار ہزار لیکر سوای اوس درجہ

میاتی چھوڑکر اصلی مکانی عدد عشراتی چالیس بھی لیا گیا ہی اب ہم چارون

نام نامی آن دام دولتہ کے حروف جو اسمای اعظم جناب پیر دستگیر رضی اللہ عنہ

سے منسوب ہین سو علیحدہ علیحدہ کردیتے ہین اس نقشہ کے ملاحظہ

سے معلوم ہوگا انشاء اللہ تعالی وہ نقشہ یہ ہے چارون نام

فیض التیام آن دام دولتہ کے حروف مفردات سی منقش ہین

طبیعت بھی ہر ایک اسم کی علیحدہ علیحدہ لکھی ہی نتیجے

سے بھی آگاہ کردیا گیا ہے اور جمل کبیر بھی ظاہر ہے

مگر وقت عمل از سر نو عدد اسما استخراج کر لینا مناسب ہے

اسرار دوم اسراری کہ در تولد

فیض جود آن بادشاہ اسلام است

جاننا چاہیئے کہ عمر چہار دہ سالہ مین یہ فقیر کسی

صحراء مین چلہ کش تھا بعد فراغت جو وارد

مکان ہوا سنا کہ فرمان روائی حال کو ایک

شاہزادہ عالی تبار پیدا ہوا ہے ۔ انہی

دنون یہہ فقیر کلام جعفر معما مین کوئی بزرگ کی کہ پیشن

گوئی ہے بہت فکر کیا کرتا تہا پس تولد پر اس

شاہ عالی جاہ کے وہ معما حل ہوگیا تو فقیر اس

وقت یہہ رباعی کہدیا۔ رباعی

تولد فیض جود شاہ اسلام ٭ بیاسی سال تریاسی کے اندر ٭
ہی یہ بس وہی ہی جس کی فکر تھی ٭ بہلا کب جھوت ہو قول قلندر
الحاصل تولد فیض جود بھی آن دام دولتہ کا وہی ماہ مبارک مین ہے اگرچہ کہ بہت لوگ
اس ماہ بزرگ مین پیدا ہین مگر یہ کیفیت دیگر ہے خاص یہی سن
مین جو بارہ سو بیاسی سال کے اتمام پر تریاسی سال مین چار مہینے
گذرے ہو جسکو تریاسی مین شمار کرتے مین مگر بیاسی سال کا اثر
وجود یا نصف سال بالا باقی رہتا ہی اس مدت تک محاسبان
تکسیر کے پاس بیاسی سال کہا جاتا ہی پس تولد فیض جود آن دام دولتہ
کا بھی وہی حساب سے بارہ سو بیاسی کہا گیا اگرچہ کہ تریاسی سن ہے
اور سوائے اسکی چار نام بھی گیارہ گیارہ حروف کے بلا اشمار
عمداً وقوع مین آنا یہ محال ہی اب یہان ہر دو سنین کے اسرار الٰہی جا بجا مین

اوّل بیاسی سال یعنے بارہ سو بیاسی مین تعداد حروف چارون نامون
آن وام دولتہ کے کہ چوالیس ہوتے ہین داخل کیا گیا تو جمع مین
۱۳۲۶ تیرا سو چھبیس ہوئے اسکو استنطاق کیا ہزار کا حرف غین
اور چھہ کا حرف واو - اور درمیان کے دو اعداد - یک تین کا
یک دو کا جملہ بقاعدہ علمای جامع الجمع اشکال [illegible]
جمع کرنے سے پانچ ہوئے اور یہ اعداد عشراتی و میاتی ہین پس
بہ لحاظ مراتب بیانات مذکور پانسو ہوا استنطاق مین حرف - ث بنا
یا مقام عشرات مین پہنچا ہوکر میات مین پانسو ہوا ہر دو صورت
جائز ہے اسی اصل جملہ حروف کو بسط مسلم مین لایا و ث غ یہ تین حرف
برآمد ہوئے انکو صدر موخر مین گردش دیا غ و ث مستحصلہ
ہوا مرکب مین اسم مبارک غوث برآمد ہوا کیا کرامت حضرت

غوث پاک ہی جس کو چہاتے ہین تو کہانتک اپنا کرتے ہین فقد مکرر
بارہ سو بیاسی کے اعداد یک ہزار دو سو اسی ہیر د ہین حروف
اسکے ب ف ر غ غین ور ا یہ دو حرف سے لفظ غر ہوا
اور دو بارہ غین عشرات کے درجہ مین مطابق قانون علمائے
تنزل حرف ی ہوا لفظ غرا در یہ حرف ی لفظ غر می بنا حرف
ب تو موجود ہی ہے لفظ غریب پیدا ہوا پس غریب محی الدین
حضرت سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ بہی اعداد سن مین
موجود پایا۔ ما شاء اللہ نو عدیگر حرف غین درجہ میات مین حرف
قاف ہوا اور درجہ عشرات مین حرف ی بنا اور حرف ف
تو موجود ہی ہے اور حرف ر ابجا ان رہا حروف جملہ لبسط مسلم مین
ق - ی - ف - ر - یہ مستحصلہ ادس کا ہوا من بعد اسی سطر کو

بسط مراتبہ مین لایا یہ سطر ہوئی۔ ی۔ف۔ق۔ر۔صدر موخر
کیا۔ ر۔ی۔ق۔ف۔من بعد اس سطر کو قلب کیا تو۔ف۔ق
ی۔ر ہوا مرکب مین لفظ فقیر برآمد ہوا پس فقیر محی الدین حضرت
سیّد عبد القادر جیلانی سن تولد مین پایا صاحبو ترکیب حروف اولے
مین اسماء کے ملانے سی غوث اسم پاک برآمد ہوا تہا یہان بلا ادخال
حروف اسما بھی فقیر لفظ برآمد ہوا سبحان اللہ تو بتاؤ ایسا نیک
پیدائش کا کوئی آدمی نظر مین ہی کہ کرامت جناب غوث
رضی اللہ عنہ اوس پر اس صورت سی عاید ہو اب باقی رہی کیفیت
سن تیرہ سو تراسی کی چنانچہ ۱۳۸۳۔ یہ بھی قابل سماعت ہی اعداد
سن کو استنطاق کیا یعنے تین کا حرف ج۔ اسی کا حرف۔ف
دو سو کا حرف۔ر۔ ہزار کا حرف غ جملہ بسط مسلم مین لایا یہ سطر

ہوئی ج - ف - ر - غ مرکب الفاظ عرض وطول مین غرف جفر
برآمد ہوے اسکا بھید نہایت باریک ہے قابل شایعہ نہین فقیر خاص
کرکے اسمین رسالہ بنام اسرار محبوبیہ بھی لکھا ہی جسکو چشم فلک تک نہین
دیکھا الحاصل عدد دس بالا مین حروف چہار اسماء آل عبا ولتہ کہ
چونتالیس کی تعداد مین مین داخل کیا تو جمع مین تیرہ سو ستائیس ہوگئے
چنانچہ ۱۳۲۷ - ان اعداد کو مداخل ثلاثہ کیا مداخل اول سات
وبیس جملہ ستائیس ہوے اور مداخل ثانی مین دس جملہ تیرہ کل جمع
چالیس استنطاق مین حرف میم پیدا ہوا آگے بقاعدہ مصدر
موخر اعدادی چنانچہ یک وسات جملہ آٹھہ حرف اس کا ح اور
تین اور دو جملہ پانچ حرف اس کا ہ ہوا حرف ہا - قانون ترفع
تضعیف مین حرف گ بھی برآمد ہوا اور ابتدائی سطر اعداد سے عدد

ہزار انتہائے تنزل مین یک ہوکر حرف الف بنا بعد اسکے تین سو
کا عدد مراتب تنزل ثنائیہ حرف ل ہوا تا سوا اسکے مداخل دم
یک و تین چار ہوئی حرف استنطاق اوسکا د ہوا حرف یک یعنی
ہزار تنزل ثلاثہ تین ہوکر حرف ی ہو من بعد مداخل ثلاثہ مین تین
اور دو پانچ عدد ہوکر ترفع مراتب مین ن ہوا جملہ حروف کی بسط مستلزم
یہ سطر ہوئی م ۔ ح ۔ ی ۔ ا ۔ ل ۔ د ۔ ی ۔ ن ۔ مرکب ہین یہ اسم پاک
جناب غوث پاک کا محی الدین رضی اللہ عنہ برآمد ہوا ۔ اب آگے
اس سے زائد کیا عرض کیا جائے قلم کو لرزہ ہے انتہا فقط ۔

اسرار سیوم اسراری کہ در تختنشینی آن دام دولتہ بودہ است

جاننا چاہئے کہ تختنشینی بھی آن دام دولتہ کی خاص کرکے
ماہ ربیع الثانی مین جو ماہ مبارک منسوب بہ پیر دستگیر محبوب سبحانی

رضی اللہ عنہ سے ہے تقرر ہوئی بعض نے کہا تخت نشینی آن والا شان
کی موقوف تہی لارڈ صاحب کے آنے پر غور کیجئے ہر لارڈ صاحب
وہی ماہ مبارک میں کیون آئے۔ کیا کوئی اور مہینا نہین تہا قبل و مابعد
مین ماہ موصوف کے فقیر کہتا ہے زمانہ تخت نشینی کا منجانب
اللہ یہی ماہ مبارک میں تقرر تہا اور یہ امر حسب مرضی مبارک جناب
پیران پیر رضی اللہ تعالی کے ہی تہا جو وقوع مین آیا۔ ہمارے بلد مین
گروہ غوثیہ اکثر نسل پاک مین آن رضی اللہ تعالی عنہ کے بعض خاندان
کا طریقہ ہے کہ ماہ مبارک میں ایک مجلس بنام تخت نشینی منعقد کرتے ہین
کیا روز بعین تاریخ تک اوس رسم تخت نشینی کو مستحسن جانتے مین ورنہ
تمامی مہینے میں بلا قید تاریخ اس کار خیر سے سبکدوش ہوتے ہین
چنانچہ حضرت سید شاہ جمیل اللہ قادری خسر بزرگوار اس فقیر کے

مجلس تخت نشینی منعقد فرماتے ہیں سوا دن سے کہ اور بزرگوار
بھی اس رسم کو فرض منصبی جانتے ہیں ایجاد رسم تخت نشینی آن
دام دولتہ کا بھی یہی ماہ مبارک ہے منجانب اللہ تقریب جانا خالی از اسرار
نہیں ہے یہ امر بالکلیہ مقبولیت و منظوریت پر آن حضرت یعنی پیر دستگیر
رضی اللہ عنہ کے محمول ہے اہل دل پر ظاہر ہے۔ الغرض سنہ
تخت نشینی اگرچہ تیرہ سو ایک سال ہے مگر ہجری سنہ تک اس
تا نصف سال تیرہ ہی شمار کئے جاتے ہیں۔ اب یہ فقیر اول
تیرہ سو چار مہینے کے اسرار عرض کرکے تیرہ سو ایک سال کا بھی
کچھ حال عرض کرے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔ چنانچہ تیرہ سو سال چار
ماہ تیرہ کو چار میں ضرب دیا مطابق قانون علمائے بسط تضاعف
حاصل ضرب باون عدد ہوئے اس اعداد کو استنطاق کیا حروف

اوسکے ب ۔ ن حاصل ہوئے ان دو حرف کا نظیر طبعی کیا گیا

الف ۔ میم ۔ حاصل ہوئے اون چار حرف کو حسب قاعدہ متعدد یہ

یہ حرف دال بنایا اور مطابق قاعدہ علمائے ذو الکتابہ تعداد یہ

کے دو عدد چار حرف جملہ چہہ حرف اوس کا واڈ پیدا ہوا

واو ترفع مراتب مین ساٹہہ معاۃ مین چہہ سو ہوکر استنطاق مین

خ حاصل ہوا جملہ حروف کو بسط مسلم مین جمع کیا یہہ سطر ہوی ۔

ب ۔ ن ۔ ا ۔ م ۔ خ ۔ دوم مرکب اوسکا بنام مخدوم مطلب

اوس کا سنہ تخت نشینی آن دام دولتہ کا منسوب باسم پاک

مخدوم محی الدین سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ تعالے عنہ

قندلکر تیرہ سو سال کو چار مہینے یعنی چار مین ضرب دیا حاصل ضرب

یہ ہوئے پانچ ہزار دو سو استنطاق پانچ غین ایک راحاصل

ہوئے تخلیص مین فقط غین۔ ر۔ا باقی رہا اور ہزار تنزل مراتب مین

درجۂ عشرات پر آکر دس ہوگیا حرف اوس کا یا بنا اور عدد دو

سو تنزل مراتب مین درجۂ احاد پر د و بنا حرف اوس کا با ہوا

جملہ بسط مسلم مین یہ سطر حاصل ہوئی۔ غ۔ ر۔ ی ۔ب ۔مرکب

اوس کا غریب لفظ بر آمد ہوا مطلب اس کا سنہ تخت نشینی

منسوب باسم پاک غریب محی الدین سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ

تعالی عنہ ہے۔ ماشاء اللہ۔

اسم ایسن تیراسو یک یہ فقیر حسب الارشاد علمائے جفر قواعد

استخراج اسما نظر کیا واسطے استخراج حاکم بس مطابق قانون

متعدد یہ کہ تو تیراسو یک چنانچہ سنہ ۱۳۰۱ اس سطر کے تین عدد ہین

بلا صفر صفر کو چھوڑکر تعداد اعداد تین جو ہوئے اوس تین کا

عدد بھی لیکر وہی سطر کے آگے مین نسب کیا یہ سطر ہوئی ۱۳۱۳

پھر یہ سطر کو تخلیص کیا یعنے اعداد مکرر کو علیحدہ کیا۔ جاننا چاہیئے

اعداد مکرر وہی اعداد ہین جو اوّل سے تھے عدد تو پید اواحدہ

قابل تخلیص نہین برین معنی قایم رکھا دو عدد جو ایک ایک کے

ہین تخلیص مین ایک کو بہ لحاظ علمائے جفر خالصہ سطر کیا

چنانچہ یہ سطر ہوئی ۳۱۳ بقواعد علمائے جفر علم جمل استخراج

اسمائے اعظم ہم عدد غور کیا تو یہ اسم بر آمد ہوا پادشاہ

سبحان اللہ استخراج مین جو امر کہ وقوع مین آئے ہین عجیب

ونادر علمائے استخراج اسما کو غور کا مقام ہے تخت نسب

بہ پادشاہ یا دشاہ نسوب بہ تخت الحاصل یہ اسم مبارک

یازدہ اسمائے مبارک جناب پیر دستگیر رضی اللہ عنہ سے ہے

پادشاہ محی الدین سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ مشہور
و معروف ۔ اسی اسم اعظم سے کل جہان کے بادشاہ منسوب ہیں
وہی اسم اعظم سے خاص کر کر سریر تخت نشینی آن دام دولتہ
کے منسوب ہی تو نہایت و بغایت حیرت افزا امر ہے کہان
کہاں تک اس بادشاہ دکن کو رحمت غوثیہ گھیری ہے کہ
پورا پورا بیان اوس کا ہونا امر غیر ممکن اب آگے بڑہ کر
اسرار اور کوئی دوسری عرض کرنا ممانعت ہے ۔

اسرار چہارم اسراری کہ در دستخط خاص آن
دام دولتہ کہ لفظ یا محبوب است بودہ است

ایک روز کا ذکر ہے یہ فقیر کو خیال ہوا کہ بادشاہ دکن
خلد اللہ ملکہ جو دستخط خاص اوپر قرطاس کے مزین فرماتے ہیں

کیونکہ فقیر نوازی سے چند قطعات فرا مین فقیر نواز آن دام
دولتہ کیجانب سے دستخط خاص کی تحریر منزین بدستخط یا محبوب
اوپر اس فقیر کے شرف صدور فرمائے تھے فقیر نے دیکھا ہے
اس کا کیا سبب ہے پس نہایت درجہ اس کا خیال رہا ہر چند
دل کو کہا تجھکو اس امر سے کیا مطلب مصلحت شاہان شاہان
میدانند تو گدائی گوشہ نشین رموز شاہانہ تجھپر کیونکر حل ہو سکتی ہین
بیت رموز مصلحت ملک خسروان دانند ٭ گدائے گوشہ نشینی تو
حافظا مخروش ٭ مگر اوائل سے اکثر اس فقیر کو ایسے امور مین
فکر رہا کرتی ہے جبتک اپنے اسرار کے موافق کچھہ مغز مطلب پا نہین
لیتا ہے دل بیکل کو سکوت نہین ہوتا ہے الغرض بامداد
جواب مستحضہ حضر احمر جو اتمام پر اس اسرار کے آتا ہی ثابت ہوا

کہ عنایت پیر دستگیر رضی اللہ تعالی عنہ کے اوپر اس شاہ کے ہے
مدد نگرانی وحفاظت ریاست کی بھی منجانب آن حضرت رضی اللہ
تعالی عنہ ہے ہان مصنف بھی کہتا ہی یہ جواب حضر موصوف با لا
حق بجانب ہی کیسلئے کہ خود بخود لفظ یا محبوب دستخط کا امر وقوع
مین آنا خالی الاسرار نہین منجانب اللہ ہے نا تو کسیکی تعلیم ہی
اور نا بتلاہی سکہائی بات ہی بالفرض اگر بتلائی وسکہائی بہی ہے تو پوری
پوری تعلیم غیب ہی اور امر حقیقت کا ظہور غور رکہی جاوے ہی دستخط
شاہونکی کل امور ریاست کے حل کرتی ہے کسی کی سرفرازی
وکسیکی سربریدی اوس سے ہوتی ہی یہ نہایت بڑا مقدمہ ہے
باریک بینوںپر پوشیدہ نہین دیکہو نفس حکم کا رتبہ نفس حاکم مجاز سے
بھی برتر معلوم ہوتا ہے پس کیونکہ حکم حاکم [illegible] مجاز امر حقیقت کا ظہور

جو امر کہ عند اللہ اجراشدنی ہے زبان و دستخط سے حاکمان
ظہور کے جاری ہوجاتا ہی جب وہ جاری ہوگیا یعنی تعمیل ہوچکی
وہ امر شدنی تہا جب شدنی تہا منجانب اللہ متصور ہو۔
لا تتحرك ذرة الا باذن الله - اوسکی دلیل ہمارے
مثلاً حاکم بعض وقت حالت خوشی مین کسی کے لئے سرفرازی کا
حکم دیتے ہین و یا حالت غضب مین سربریدگی کا جب دل سے
وہ خوشی یا غضب فرو ہوجاوے اور وہ حکم دئیے ہوئے
خلاف مرضی ہے تہے اور تعمیل پاچکے تو حکام مجبور ہیں یا مرحقیقت کا
ظہور تہا بلا مرضی اونکے منجانب اللہ جاری ہوگیا اگر حکم تعمیل
پا نہین لئے تہے تو حاکم اوس کو معطل رکہتے ہین اسی نہی حاکم
مجاز مجبور ہین اگر مختار ہوتے تو بار اول امر خلاف مرضی اپنے مین

کیون حکم دیتے بار ثانی مین اوسکو سمجھکر کیون روک دیتے اسکی اصل
حاکم ظاہر مجازی ہے حکم اوسکا حقیقت سے ہے حکم اوپر
دو قسم کے ہین ایک حقیقی دوم مجازی حقیقی وہی حاکم جو
ہژدہ ہزار عالم اوسکے محکوم ہین مجازی وہ کہ بصورت
ظاہر عالم دنیا مین حاکم حقیقی کی جانب سے اوپر مخلوق اسکے
حاکم حقیقت جاری کر رہے ہین اور حاکم حقیقی ایک ذات ہے
حکم اوس کا صفت اوسکی ہے ذات سے صفت جدا نہین اسلئے
وہ حاکم اور حکومت یعنی صفت اوسکی ہردو ایک ہین دو نہین عینیت
اور غیریت ذات و صفت مین بالکلیہ نہین ہوتی جیسی اوسکی ذات
ہے ویسی ہی صفت بخلاف حاکم مجازی کے کہ اوسکو ایک ذات ہے
صفت نہین صفت حکومت اوسکی حکم حقیقت ہی الغرض حکم حاکمان

مجازاور پردو قسم کے جاری ہوتا ہے ایک حکم قطعی دوسرا
حکم قطعی تشکی وہی حکم جو محض زبان سے جاری ہوتا ہے جسکے
کے عدم وجود پر احتمال ہے قطعی وہی حکم جو تحریر سے
ہوتا ہے اور اوسکے وجود پر دلیل قوی مہر یا دستخط
جب ہو چکتی ہے وہ حکم قطعی سمجھا جاتا ہے حاصل یہ کہ کل صفا
شاہی مین صفت دستخط کے برابر کسی صفت کو رتبہ نہین پس
یا محبوب ہر امر پر دستخط کا جاری ہونا خالی از اسرار نہین گمان
دستخط خاص کا بہ ظاہر ہانسے آن دام دولتہ کے ہوتا ہے
یہ امر خاص عنایت بے حد پر جناب محبوب سبحانی رضی اللہ
تعالی عنہ کے محمول ہے ورنہ خانے دولت کے الفاظات
مین دستخط ہوا کرتی لفظ یا محبوب حرف ندائیہ کے سات

پہچانا عاقلوں پر پوشیدہ نہیں سوائے اِسکے جمل کبیر یعنے

اعداد یا محبوب ۶۹ انتہر ہوتے ہین اس اعداد مین تعداد حروف

بھی جو سات ہین شریک کیا مطابق قاعدہ علمائے ادخالیہ

علمائے اجسادیہ کے جمع مین ستّر پر چہہ اوسمین سے

عدد اجسادیہ فی الروح کو تفریق کیا تو ستر پر چار عدد باقی

رہے اوسکو موافق ضابطہ علمائے استخراجیہ اسم اعظم کے

ہم عدد اسم اعظم تجسس کیا تو اسم اعظم ہمعدد سید بر آمد

ہوا ماشاء اللہ باطن مین دستخط کے بھی سید محی الدین

سید عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ اسم مبارک موجود ہے

فند مکرر تینو قسمون کے اعداد کو یعنے اعداد جمل کبیر یا محبوب

اور تعداد حروف باہم جمع کو تضعیف کیا گیا کل اعداد

ایکسو پچاس پر وہ ہوئے اسمین بطریق علماے اخراجیہ
حروف ندائیہ کو جو تعداد مین دو ہی خارج کیا باقی ایکسو پچاس
رہے ہم عدد مطابق فرمان علمائی استخراج اسما نظر کیا تو
اسم مبارک ہم عدد سلطان ہمدست ہوا اللہ اللہ کیا کیا نظر عنایت
جناب پیر دستگیر کے اوپر اوس شاہ کی ہے کہ سلطان محی الدین
رضی اللہ عنہ بھی مستور دستخط یا محبوب ہی یعنی بظاہر یا محبوب حرف
ندا کے ساتھ پکار اگیا باطن مین اسکے سید محی الدین و سلطان
محی الدین رضی اللہ عنہ اسمائے اعظم موجود دستخط یا محبوب
جو معنی ہر دو اسمائے بزرگ کی بادشاہ و سردار کی ہے ماشاء اللہ
اللہم عافیہ من العین الحاسدین بحق حبیبک اور رسولک صلی اللہ علیہ
وسلم اب ہمکو اور کچھہ عرض کرنیکے لئے ہمت نہین وہ مستحضا

جفر جو آگے ہم عرض کرتے آئے ہین یہ ہے

مستحصلہ

جفر احمر بسط عزیزیہ

سلطان دکن سی لفظ یا محبوب دستخط کیون جاری ہوتی ہے

حروف مقطعات

س ل ط ا ن د ک ن س ی ل ف ظ ی ا م ح ب و ب

د س ت خ ط ک ی و ن ج ا ر ی ہ و ت ی ہ ی -

تخلیص

س ل ط ا ن د ک ی ف ظ م ح ب و ت خ ج ر ھ

ع ک ی ب م ج ل ط ص غ ن ز ا ہ ش ث د ق و نظیرہ عزیزیہ

ن ی پ ر س گ ر ی ہ ت ب ہ ی ت د ی ت ا ستحصلہ

اسرار ہمین چارون نام نامی جناب محبوب سبحانی رضی اللہ عنہ
کے نام پاک سے رکھے گئے اور یازدہ عدد منسوب آنحضرت
رضی اللہ عنہ ہے تو ہر یک اسم مین آن نام و دولت کے یازدہ ہی
حروف ہین اور سوائے اسکے چارون نامون کے حروف
چار گیارہ چوتالیس عدد ۴۴ ہین اور اسمین بھی اسرار
غوثیہ رضی اللہ عنہ موجود ہین سوائے اسکے ہر یک حرف ہر یک
اسم کا منسوب اسمائی مبارک سے آنحضرت رضی اللہ عنہ کے ہر
جملہ گیارہ حروف گیارہ اسما مبارک سے منسوب اور سوائے
اسکے سن پیدایش مین بھی اسرار غوثیہ رضی اللہ عنہ موجود ہین
اس مین سے فقیر نے یک دو کچھہ عرض کیا اور تولد بھی
اوسی ماہ مبارک یعنی ربیع الثانی مین ہے اور سوائے اسکے

تخت نشینی بھی خاص کر کر اوسی ماہ موصوف مین ہوئی اور سن
تخت نشینی مین بھی کئی اسرار غوثیہ رضی اللہ عنہ موجود ہین اور سوائے
اسکے دستخط مین بھی کئی اسرار موجود ہین جس مین سے بکیدہ
ہمنے عرض کیا اور سوائے اس کے اور متعدد کو اخفا ایسے مستور ہین
کہ جسکے عرض کرنے اور ظاہر کرنے مین دو خوف پیش نظر ہین ایک
خوف گروہ اہل باطن کا جو زیادہ کشف راز کرنیمین برہم ہوتے ہین
دوسرا خوف گروہ جہال کا فی الفور طعن منطعن سے زبان دراز
ہونگے نا تو علمی نکات واستخراج احکام عالمانہ کو سمجھینگے نا تو اسرار
باطن پر وقوف پائینگے اور نا کوئی اعتراض معقول کسی علم و
فن پر کرکے جواب لینگے نا کوئی جواب معقول پر قائل
ہونگے ہمنے تو جو کچھہ ظاہر کرنا تھا پورے پورے طور سے

فانوس مین اس کتاب کے چراغ قلم کو روغن تحریر سے بلا پڑہ
روشن کردئے ہین جسکا دل چاہے ملاحظہ فرما لیں اور یہ کل
مراتبہ مین سے کسی ایک رتبہ مین نوع شک واقع ہو تو ردکردین
جواب ادا کرنے مین آئیگا مگر صاحب اعتراض ایسے ہون جن کو
کل علوم مین مثل جفر وتکسر وغابر ومعابر ومعبد وطلسم ونفیس ادرجفر
وتکسیر مین ایسے ہون جو کل بسباط اصولی وفروعی مین ناقص
ناہون اور رسوا ہوئے اسکے کچہ علم سلوک کے بہی عالم وعامل ہون
جب ایسے نہین تو انکو اعتراض مین مجاز نہین کیونکہ علمی نکات
پورے طور پر ناسمجہکر معترض ہون گے بالفرض جواب بہی
دیا جاوے تو اسکو بہی نہین سمجہینگے تو ایسے اصحاب کے اعتراض
مین ہم اس قول پر عمل کرینگے ۔ جواب جاہلان باشد خموشی

اسکا حصل چندان خوف انکا بھی نہین مگر گروہ پاک بازان سے
ڈرتا ہون کیونکہ اسرار پوشیدہ بہت کچھ ظاہر کردئے گئے
از خوردان خطا و از بزرگان عطا الغرض کیا کچھ رتبہ و مرتبہ
و عظمت اس شاہ دکن کو ہے اور کیا کچھ بلندی اقبال کی اور
کیا کچھ مبارک ظہور اس شاہ عالیجاہ کا ہے کہ عقل کو یہان حیرانی
ہے اور مراتب کو اس شاہ عالم پناہ کو وہی لوگ خوب سمجھ سکتے ہین
جو عاشقان جناب پیر دستگیر رضی اللہ عنہ ہین اور مشتاقان
غوثہ کو تعظیم اس شاہ کی ضرورت سی ہے کیونکہ اپنے آقائے
نعمت کے نام کے ساتھ کسی کو نسبت ہو تو خادمون کو تعظیم
اوسکی ضرور ہے مثلاً مرشد کی نظر عنایت گروہ خدام سے
کسی یک خادم پر زیادہ ہوئے اور مرشد اس خادم کو اپنی خدام مین

عزت عطا فرماوے تو کوئی یک خادم اس پر حاسد ہو اوس

تعظیم سے اوسکی رو گردان ہو تو لعنتی ہوگا جیسے ابلیس [illegible] ہوگا

پاک خداوندی سے بھی دور ہوگا نعوذ باللہ شیطان [illegible]

یہ بھی مردود ہوگا چونکہ جن وانس مقام عبدیت میں [illegible] برابر

ہین مگر خالق انس و جان جب آدم علیہ السلام کو پیدا کیا اور لقد کرمنا

بنی آدم ان کی شان ظاہر فرمایا اور الانسان سری وانا سرہ

کے اسرار سے انکو بزرگی عطا فرمایا اور مسجود ملائکہ گردانا ابلیس

علیہ اللعنہ انکی بزرگی نہین مانا لعنتی ہوا ایسا ہی جو مرید اپنے

مرشد ارشد کے سرفراز فرمائے خادم کی بزرگی نہین کرے گا

یا اوس کو بزرگ نہین جانیگا ابلیس کے مقام سے اس کا

مقام کم نہین اور وہ ابلیس کی تقلید کرنے والونمین محسوب

ہوگا اللھم عافنی فی ایمانی پس ای گروہ عاشقان غوث پاک
بزرگی مین جناب ہدایت مآب سلطان دکن نواب میر محبوبعلیخان
بہادر خلد اللہ ملکہ وسلطنتہ کی بدلائل مذکور بالا کوئی شک وشبہ
باقی نہین ہے اللھم تزید رتبتہ وعظمتہ وکرامتہ فی الدین والدنیا
والآخرہ برحمتک یا ارحم الراحمین مصنف کتاب کو جب ایسی
سرفرازی وکرامت آنحضرت رضی اللہ عنہ کی اوپر ذات
والاصفات اور خروج وظہور مین آن دام دولتہ کے ثابت ہوئی
تو دل کو یک ولولہ ہوا اسمائے پاک سے جناب پیر دستگیر رضی اللہ
عنہ کے وسیلہ سے اسمائے آن دام دولتہ کے عمال نو ترکیب
حسب القواعد علم جفر بسط عریضہ مین ترتیب دون تو انشاء اللہ
تعالی بہت موثر ہونگے لہذا عمال نو ترکیب بقواعد بالا مذکور

یازدہ اسمائے پیر دستگیر رضی اللہ عنہ سے وسیلے سوا ربعہ

اسماء آن دام دولتہ کے بہ فوز علمائے استخراج اسمابسط

عریضہ مین قرار دئے گئے صنعت اسمین ایسی رکہی گئی کہ عامل کو

اعمال ہذا کے مراد یابی کے ماورا حالت پوشیدہ بہی اپنے

عمل کی نسبت منکشف ہو انشا اللہ المستعان ـ

سر اول کیفیت اسم اول آن دام دولتہ مع یازدہ نکات

ہر نکتہ عمل یک حرف جملہ یازدہ حروف

میجو بعلیخان خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ

جاننا چاہیے کہ چارون نامو نمین ن ام دولتہ کے ہمنے بہی

اسم اول قرار دئیے ہین کیونکہ یہ اسم درجۂ اول مین بجمل کبیر

آبی ہے آب سرد تر ہے تعلق آپ کو جمال الہی سے ہے

جمال رحمت سے ہے رحمت اول ہے غضب سے اور حروف
اس اسم کے گیارہ ہین علماے متعددیہ حروف کے پاس بہی آبی ہے
اور اس اسم مین تین انا صراۃ کے حروف آتشی بادی ترابی ہین مگر
حروف انصر آب بلکلیہ نہین انصر آتشی ہین دو حروف ہین بادی
ہین پانچ حروف ہین ترابی ہین چار حروف ہین جمل کبیر اس کے
ہشتصد و نوازدہ ہین استنطاقیہ تین حروف ہین یکحرف آتشی ہے
دوسرا حرف بادی ہے تیسرا حرف بہی بادی ہے یہ اسم
نزدیک علماے جمل کبیر کے آبی ہے اور علماے طبعی حروف
کے پاس بادی ہے اور نزدیک علماے طبعی استنطاقیہ
کے بادی ہے اور علمائی طبعی حروف مع استنطاقیہ کے پاس
بہی بادی ہے اور علماے طبعی متعددیہ کے قول سے آبی ہے

مگر یہ قول اکثر استادان فن ہذا کے پاس متروک ہے اور
علمائے مدارج مزاج حروف کے پاس درجۂ اوّل مین بادی درجہ
دوم مین ترابی اور درجہ سیوم مین آتشی ہے اور علمای مدارج مزاج
حروف استنطاقیہ کے پاس درجۂ اوّل مین بادی درجہ دوم مین
آتشی ہے دو درجے خالی ہین اور علمائے مدارج مزاج حروف
مع استنطاقیہ کے نزدیک درجۂ اوّل مین بادی درجۂ دوم مین
ترابی اور درجۂ سیوم آتشی ہے درجۂ چہارم خالی ہے اور علمائے
مزاج اصل کبیر کے پاس کوئی درجہ نہین پس آبی ہے اور علمائے
مزاج متعددیہ کے پاس بھی کوئی درجہ نہین جب قول کو متروک
کہا گیا پس آبی ہے الحاصل یہ کل علمائے مختلف الاقوال کے ارشادات
کو بہ فقیر حسب قانون علمائے تقرر مزاج مختلف کے اس اسم کو

درجۂ اوّل مین آبی درجۂ دوم مین بادی درجۂ سیوم مین بھی بادی اور
درجۂ چہارم مین بھی بادی مقرر کیا ہے کیونکہ باد وآب مین مسالمت
ہے جس قدر قوت ان دونو اناصرات مین ہولن بحال رہتی ہر
بہ خلاف اناصرات مخالف کے کہ قوت غالب مزاج قوت مغلوب
مزاج مخالف کو جذب کرلیتی ہے پس بہ لحاظ غلبہ مدارج
کے سراسر اسم بادی ہر جب بادی ہر تو واسطے فتوح زر وزمین
وزن کے بکار آمد ہر یعنے کوئی سائل سوال کیا زر یا زمین یا کوئی
زن کا مین طالب ہون چاہتا ہون مجکو ملے تو سائل کو اس حروف کے
مدد سے جواب ملیگا یا طالب عمل اسمائے جناب پیر دستگیر رضی اللہ
عنہ کا ہے تو حروف اسم سے آن دو آم دولتہ کے اسم پاک اسماسی
آنحضرت رضی اللہ عنہ کے سائل کو ملیگا سائل اس پر عمل کرے گا

تو مراد اپنی حاصل کریگا انشاءاللہ تعالی اس مین ہمنے دو عظیم المراتب

کے قواعد بیان کئے ہین یک علم اخبار جس سے خیر و شر سائل کا

معلوم ہو حسب قواعد علمائے جفر احمر الاخبار کے دوسرا علم

آثار جس سے اسم اعظم جناب پیر دستگیر کا یازدہ اسماء مبارک سے

واسطے عمل کرنیکے سائل کو ملیگا مطابق ضوابط علمائے استخراج

اسم اعظم جفر الاثار کے ترکیب اسکی یہ ہے زید واسطے فتوح مال

یا زن و زمین کے اجازۃ اسم اعظم جناب غوث رضی اللہ عنہ

چاہا تو اول بسط عریضہ کرے یعنی یک عرضی لکھین اوسکو بسط

مقطعات کرین یعنے حرف حرف علیحدہ کرین اور کل حروف

مقطعات کو اوپر یازدہ حروف اسم اول موصوف بالا آن دام

دولتہ کیطرح دین جس حرف پر منتہی ہووے وہ حرف لیکر غور کرین

